ایک اور واقعہ یہ کہ بیگم بازار۔ حیدرآباد کے سناتنی مٹھ میں آل انڈیا سناتن دھرم کانفرنس ہوئی۔ باہر کے چند پنڈت اور پروفیسر گھر پر حضرت سے ملنے آئے حضرت کی گفتگو سن کر بے حد معتقد ہوگئے اور آپس میں کہا۔ اگر کرشن بھگوان سے ملنا چاہتے ہو تو اِن سے ملا کرو۔ اِس درجے متاثر ہوئے کہ اصرار کرکے پروگرام کے خلاف اچانک حضرت کی تقریر آتما وِدیا کے موضوع پر اسی کانفرنس میں رکھائی۔ آپ نے آتما وِدّیا کے متعلق ہندو مذہب ہی کا نقطۂ نظر بیان فرمایا۔ اِس تقریر سے لوگ اتنے متاثر ہوئے کہ بعض اٹھ کر حضرت کے قدموں پر گر پڑے۔ صدرِ جلسہ راجہ دھن راج نے اپنی تقریر میں کہا کہ برنی صاحب نے تو آج ہم سب کو اپنا چیلا بنا لیا۔ جے پور کالج کے پرنسپل ایک بڑے مہا تتے بھی اس جلسہ میں شریک تھے انہوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ ہمارا بڑے سے بڑا پنڈت بھی آتما وِدیا اور ہندو دھرم کے متعلق برنی صاحب سے زیادہ معلومات نہیں دے سکتا۔

ایک اور موقع پر انگریزی کے ایک ہندو پروفیسر نے تعجب سے پوچھا کہ جب آپ ہندو دھرم کے متعلق اتنا وسیع علم رکھتے ہیں تو آپ مسلمان کیسے ہیں۔ فرمایا۔ محمّدی (مسلمان) بہت بڑی حقیقت ہے۔ اس کا علم بہت اعلیٰ و ارفع ہے۔ عبدیت اسلام کی خصوصی تعلیم ہے جس میں انتہائی رفعت ہے، وسعت ہے۔ اس کی تعلیم یہ ہے کہ مطلق میں غرق ہوں اور لاتعیّن کی عبادت کریں، نہ کہ تعیّن کی، تقیّد کی۔

## (۲۴) جھوٹی نبوّت

فرمایا۔ معاملہ محض فضل پر ہے کہ ہم محفوظ ہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی صاحب نے تو مشکوک، غیر یقینی خوابوں پر اپنی نبوّت کی بنیاد رکھی۔ یہ قادیانی اور وہابی اپنی حمایت میں جو دلائل لاتے ہیں، اُن سے کہیں زیادہ قوی دلائل کی آیتیں اُن کے نقطۂ نظر کے لحاظ سے يُضِلُّ بِهِ كَثِيرًا (پ۱) کے تحت رسول اللہ صلعم اور اولیاء اللہ کے خلاف ہم کو ملتی ہیں۔ جن کو اگر ہم پیش کریں تو وہ ہمارے ممنون بلکہ متّبع ہو جائیں گے۔ لیکن معاملہ فضل پر ختم ہوتا ہے اور ہم پر يَهْدِي بِهِ كَثِيرًا (پ۱) کی شان





۴۔ مِشکوٰۃُ الصّلوٰات (تین کالم میں عربی، رومن اور انگریزی ترجمہ) عبدالحلیم الیاسی نے خصوصاً یورپ، امریکہ کے لئے اور عموماً انگریزی دانوں کے لئے انگریزی میں ترجمہ کیا ہے۔ اور عربی متن کو رومن خط میں قرأت کے اُصول پر لکھ دیا تاکہ پڑھ بھی سکیں۔ اب تک یورپ کی کسی زبان میں قرآنی دُرود کی کتاب نہ تھی۔ مولانا عبدالماجد دریا بادی قرآن کے مُفسّر و مُترجم (بزبان انگریزی و اُردو) ایڈیٹر صِدق لکھنؤ نے حقائق و دقائقِ محمّدی کو انگریزی ترجمہ میں دیکھ کر حیرت کی اور مبارکباد دی۔ نیز رابطۂ عالم اسلامی کے ڈائرکٹر جنرل ڈاکٹر احمد محمّد وغیرہ نے اس خدمت پر قدردانی، پسندیدگی کا اظہار کیا۔
حدیہ دس روپے۔ ڈیڑھ ڈالر۔

۵۔ مِشکوٰۃُ الصّلوٰات (عربی متن کے مقابل انگریزی ترجمہ) از عبدالحلیم الیاسی۔ صفحات ۲۷۰، حدیہ چار روپے۔ آدھا ڈالر۔

۶۔ مشکوٰۃُ الصّلوٰات (عربی کا اُردو ترجمہ) از عبدالحلیم الیاسی۔ صفحات ۲۰۰، حدیہ پانچ روپے، ۶۵ سنٹ جلد طباعت کی اُمید ہے۔

۷۔ حِزبُ اللہ (یعنی بیش خالص قرآنی وظیفوں کا مجموعہ حِزبُ البحر کے نمونہ پر۔ (مؤلّفہ مولانا الیاس برنیؒ بزبانِ عربی۔ مُترجمہ عبدالحلیم الیاسی بزبانِ اُردو) برائے مدافعتِ ذاتی۔ خاتمۂ فساد و فتحِ حق۔ عالمِ اسلام کے انفرادی و اجتماعی مُشکلات کے حل کے لیے وکالت بھی پڑھیں۔ طبع ششم۔ صفحات ۴۰، حدیہ ایک روپیہ۔ سینٹ ۲۵۔

نوٹ:۔ انگریزی میں ترجمہ کرکے اِنشاءاللہ عربی، رومن، انگریزی اُردو کے ساتھ ساتھ رومن خط میں بھی اِسے لکھ دیا گیا ہے۔ عنقریب شائع کیا جائے گا۔

۸۔ تسہیلُ التّرتیل، بزبانِ اُردو عربی۔ مؤلّفہ مولانا الیاس برنیؒ۔ فنِ قرأت پر تفہیم جدید جسے پڑھ کر قرأت آسان معلوم ہوتی ہے اور ذوق شوق پیدا ہوتا ہے۔ صفحات ۲۲۸ طبع سوم۔
دالعرفان لال ٹیکری حیدرآباد سے ملتی ہے۔　　　حدیہ: چھ روپے۔ ایک ڈالر۔

کر کے طبع دوّم شائع کیا تھا جو ختم ہو گیا۔ صفحات ۴۰۰ طبع سوم طباعت طلب۔

(۱۸) مَعْرُوضہ: حضرت کا عرفانی کلام۔ بلاک میں تاج کمپنی لاہور سے شائع ہوا۔ صفحات ۱۳۰ قیمت ڈیڑھ روپیہ۔

(۱۹) فُتوحُ الحِکَمْ: حضرت غوث اعظمؓ کے غیر مطبوعہ ارشادات کو حضرت نے بڑی تحقیق سے جمع فرمایا۔ طبع نہ ہو سکا۔

(۲۰) فتوحاتِ قادریہ: حضرت غوثِ اعظمؓ کے تمام اذکارؔ اَوْرادؔ اَدْعِیہ اور وظائف خاص تحقیق سے فراہم کئے طبع نہ ہو سکی۔

(۲۱) سُلطانُ مُبِیْن۔ حضرت غوث اعظمؓ کی حیاتِ بابرکات خاص تحقیق سے مرتب ہوئی۔ طبع نہ ہو سکی۔

(۲۲) مکاتیبُ المُعارِف: حضرت کے پیر و مُرشِد مولنا شاہ محمد حسینؒ کے عرفانی خطوط کا عجیب مُرقّع۔ طباعت طلب۔

(۲۳) تربیتی خطوط کا مجموعہ: حضرت کے والدِ ماجدرحؒ کے خطوط طباعت طلب

(۲۴) مالِکُ المُلک: بزبانِ اُردو عربی۔ حکمتِ ربّانی کا خاکہ۔ طبع نہ ہو سکا۔

(۲۵) اسپریچوئل کلچر اِن اسلام: بزبان انگریزی۔ طبع نہ ہو سکی۔

(۲۶) ہدایتُ الاِسلام: جدید تعلیم یافتہ حضرات کے لئے اسلامی عبادات، تقریبات کے تمام اَدْعیہ مع ترجمہ بترتیب خاص جمع ہیں۔ طبع نہ ہو سکی۔

## ۲۔ شعبۂ اَدَبیات (اُردو۔ ہندی۔ سنسکرت)

(۲۷ تا ۲۸) مُنتخباتِ نظمِ اُردو۔ بارہ جلد۔ معارِفِ مِلّت چار جلد۔ جذباتِ فِطرت۔ چار جلد۔ مَناظرِ قُدرت چار جلد۔ دو سو شُعرا کا کلام۔ ڈیڑھ ہزار نظمیں۔ یہ انتخاب اُردو زبان کی گولڈن ٹریژری سمجھا جاتا ہے۔ کلام کیا ہے۔ دل کی کہانی، شاعروں کی زبانی۔ ملک میں بے انتہا مقبول۔ صفحات ۱۸۰۰ طبع ہفتم، طباعت طلب۔



(۲۹) اُردو ہندی رَسْمُ الخط: اُردو ہندی رَسْمُ الخط کا مُطالعہ و مُقابلہ علمی و فنّی لحاظ سے اہلِ علم کے لئے قابلِ دید ہے۔ صفحات ۱۰۰ طبع دوم، طباعت طلب۔

(۳۰) بَرَنی نامہ حِصّہ اول و دوّم: حضرت برنیؒ کے حالات، تعلقات، تالیفات و تراجم ضَمیمۂ صِراطُ الحمید کے ساتھ طبع دوّم میں اِنشاءاللہ پیش کئے جائنگے۔

(۳۱) رِگ وید: سنسکرت سے اُردو میں ترجمہ مکمل تیار ہے۔ طباعت نہ ہو سکی۔

## ۳۔ شعبۂ قادِیانیات:

(۳۲) قادیانی مذہب: مؤلّفہ الیاس برنیؒ۔ مرزا غلام احمد قادیانی صاحب کی قادیانیت کا علمی مُحاسبہ۔ قادیانی تحریک کا مُرقّع۔ قادیانی عقاید و اعمال، مکر و فریب کی عبرت ناک مُستند کتاب جو قادیانیت کی قاموس (اِن سائیکلو پیڈیا) تسلیم کی جاتی ہے۔ طبع ششم، بڑی تقطیع ہزار صفحات۔ محمد اشرف تاجر کتب۔ لاہور سے ملتی ہے۔ اِتنی شہرت کہ طبع ہفتم کی مانگ ہے۔

(۳۳) مُقدّمہ قادیانی مذہب۔ صفحات ۳۰۰ محمد اشرف لاہور سے ملتی ہے۔

(۳۴) تتمّہ قادیانی مذہب۔ طباعت طلب۔

(۳۵، ۳۶) قادیانی قول و فعل حِصّہ اوّل۔ خلاصہ قادیانی مذہب، صفحات ۴۰۰ حِصّہ دوم صفحات ۲۰۰، تاج کمپنی لاہور سے ملتی ہے۔

(۳۷) قادیانی موومنٹ: بزبانِ انگریزی طبع دوم۔ مسٹر مکّی پروپرائیٹر مُسلم ڈائجسٹ، ڈربن جنوبی آفریقہ نے رایل آرٹ پیپر پر بہت حسین مُصوّر دس ہزار نسخے شائع کئے اور تمام دُنیا میں تقسیم کئے تھے۔ طبع سوم طباعت طلب۔

(۳۸) قادیانی اَلبَم: حضرت کے پانچ مضامین کا مجموعہ جو علیحدہ طبع ہو کر مفت تقسیم ہوئے تھے۔ طبع دوم طباعت طلب۔

(۳۹) اَلدِّیانَۃُ القَادِیَانِیَۃ: کِتاب قادیانی مذہب کا بزبان عربی ترجمہ از مولنا عبدُالقدُّوس ہاشمی تیار ہے۔ طباعت طلب۔

(۴۰) آئینہ قادیانیت: مؤلفہ عبدالحلیم الیاسی۔ اس کتاب میں مرزا غلام احمد قادیانی صاحب اور قادیانی تحریک کے خد وخال خود مرزا صاحب اور قادیانی اکابر کی تحریروں کے آئینہ میں دکھائے گئے ہیں۔ گویا دریا کو کوزہ میں بھر دیا ہے۔ طبع دوم۔ طباعت طلب۔

(۴۱) قادیانی چال بازی: مؤلفہ الیاس برنیؒ۔ اِس مختصر میں قادیانی چالاکیوں، چال بازیوں کو نہایت خوبی سے اُنھیں کی تحریرات سے واضح کیا گیا ہے، عبرت ناک ہے۔

(۴۲) قادیانی چکّر حِسن بسوِ تیشوؔ، مؤلفہ حضرت برنیؒ۔ اِس میں چن بیشو یشور تحریک کی قادیانیت کو اُنھیں کی تحریرات سے واضح کیا گیا ہے۔ طبع پنجم طباعت طلب۔

## ۴۔ شُعبۂ معاشیات (مطبوعاتِ عثمانیہ یونیورسٹی)

(۴۳) عِلمُ المَعِیشَت: معاشیات کے اُصول وضوابط۔ خاص تصنیف۔ بقول ڈاکٹر اقبال مرحوم۔ یہ اُردو میں پہلی کتاب ہے اور ہر لحاظ سے مکمّل۔ صفحات ۸۰۰۔ بڑی تقطیع۔

(۴۴) مَعِیشَتُ الہِند: تصنیف۔ ہندوستان کے حوالہ سے عملی پہلو پیش کیا گیا ہے۔ صفحات ۹۰۰

(۴۵) اُصولِ معاشیات، صفحات ۶۰۰ (۴۶) مُقَدِّمَۃُ المَعاشِیات: صفحات ۴۵۰

(۴۷) معاشیاتِ ہند، صفحات ۴۰۰ (۴۸) برطانوی حکومتِ ہند: صفحات ۲۵۰

(۴۹) مالیات: صفحات ۵۰۰

(۵۰) تا (۵۵) اِن کے علاوہ ۶ متفرق کتابیں تحریر فرمائیں۔

حضرت نے تمام دُنیا میں شعبۂ اسلامیات اور شعبۂ قادیانیات کی ہزارہا کتب زیادہ تر مُفت تقسیم فرمائیں۔

(ملنے کے پتے)

(۱) قرآن منزل ۸-۱۶۷-۶-۱۷ روبرو مسجد پیر پاشا۔ دبیر پورہ، حیدرآباد ۲۳ انڈیا۔

(۲) چار مینار اور مچھلی کمان، حیدرآباد کے کتب فروش (۳) محمد علی روڈ کے تاج آفس بمبئی اور دیگر کتب فروشوں سے

(۴) نذیر بک سیلر۔ ٹپرپٹ ٹی کین۔ مدراس (۵) جامع مسجد دہلی علاقہ کے کتب فروش۔

---

# فلسطین تا حجاز

### معجزہ گر نیست کرامات ہست

بیتُ المُقدَّس سے روانگی کے موقع پر عجب معاملہ پیش آیا۔ گرچہ راست حجاز جانا مقصود تھا تاہم مصر سے گزرنا لازم تھا۔ بندرگاہ پورٹ سوئز سے حجاز جانے کو جہاز ملتا ہے اِس لئے پاسپورٹ کی توثیق کے لئے روانگی سے دو دن قبل مصری کونسل خانہ گئے۔ ہزاکسلنسی کونسل بوجہ علالت دو ہفتہ سے رخصت پر تھے۔ اُن کے نائب آنریبل چانسلر سے ملاقات ہوئی۔ یہ معلوم ہوا کہ قوانینِ نافذہ کے لحاظ سے ہم کو فی کس بیس پونڈ یعنی اندازاً تین سو روپے بطورِ ضمانت جمع کرنے لازم ہیں جو بعد فراغتِ حج واپس مل جائے گی۔ قانون دیکھا تو بے شک صاف و صریح تھا۔ عجب حیرانی ہوئی۔ کوئی سبیل نہ ہو سکی۔ رُکاوٹ سی پیدا ہو گئی۔ دوسرے دن پھر کونسل خانہ گئے اور یہ آخری دن تھا۔ اگر اُس روز معاملہ طے نہ ہوتا تو پھر جہاز ہاتھ سے نکل جاتا۔ ہم مدینہ منورہ جلد از جلد پہنچنے کے واسطے بیتاب تھے۔ ہر وقت وِردِ زبان تھا۔ ع۔ مُولا بجلد بلا لو مدینے ہیں۔ بظاہر قانوناً ضمانت داخل کرنا لازمی تھا لیکن ہم کو ضمانت داخل کرنا منظور نہ تھا۔ اگلے روز ہی روانہ ہونا مقصود تھا۔ ہمارے میزبان حیران متفکر تھے ؎

مَلکُ الموت کو ضد ہے کہ میں جاں لے کے ٹلوں
سر بسجدہ ہے مسیحا کہ مری بات رہے

جب اُنھوں نے بار بار تردّد ظاہر کیا تو بیساختہ زبان سے نکل گیا کہ ہم بعد لوٹ شریف مدینہ منورہ جا رہے ہیں۔ ہم کو کیا فکر ہے۔ بھیجنے والا جا بجا یا بلانے والا جانے۔ ہر صورت دوسرے روز اوّل وقت کونسل خانہ پہنچے۔ سُبحان اللہ عجب آثار نمودار ہوئے۔ بلا کسی توقع کے اچانک ہزاکسلنسی پہنچے کہ کونسل خانے والے بھی حیران ہو گئے۔ تشریف لاتے ہی ہماری یاد ہوئی۔ خود بخود بہت توجہ و عنایت ہوئی بلکہ خاطر مدارات بھی ہوئی۔ تخلیہ ہوا۔ ہزاکسلنسی اور آنریبل دو نوبت فکرمند تھے کہ کیا کریں۔ کافی غور و خوض کے بعد یہ قرار پایا کہ اسی وقت بصیغۂ راز کونسل بذریعہ ٹیلیفون خود حکومتِ مصر سے مشورہ کریں۔ چنانچہ بیتُ المقدس سے قاہرہ کو ٹیلیفون لگا۔ کونسل اور وزیر داخلہ دیر تک بحث کرتے رہے۔ کونسل نے ہماری حد درجہ تائید اور حمایت کی۔ نتیجہ یہ کہ بطورِ خاص ہمارے واسطے استثنیٰ کے احکام بصیغۂ ضروری ٹیلیفون کے ذریعہ حاصل ہو گئے۔ اور اِس شرط کے ساتھ کہ استثنیٰ کسی کے واسطے نظیر نہ ہو گا۔ ہزاکسلنسی کونسل صاحب اور آنریبل چانسلر نے اپنی کامیابی پر ازحد شاداں و نازاں تھے۔ اور چونکہ سراسر بعید از توقع تھی اِس کو حسنِ نصیبی بتاتے تھے۔ بہرحال اُس وقت بلا ضمانت ہمارے پاسپورٹوں کی توثیق ہو گئی۔ جونہی ہماری کارروائی سے فراغت ہوئی ہزاکسلنسی کونسل ناسازیِ مزاج کا عذر کر کے تشریف لے گئے اور آنریبل چانسلر متحیر رہ گئے بلکہ اظہارِ عقیدت کرنے لگے۔ حضرت نے بھی مبارکباد دی کہ جو صورت ناممکن نظر آتی تھی ممکن ہو گئی۔ اب تک کوئی نظیر ایسی نہ تھی۔ ہمارے میزبان مولوی ناظر الحسن انصاری، شیخ ہندی زاویہ، بیتُ المقدس تو سراپا غرقِ حیرت تھے۔ گرچہ بہت ذی اثر اور واقفکار تھے۔ تاہم جو کچھ اُنھوں نے آنکھوں سے دیکھا اور کانوں سے سُنا اُس کو سراسر کرامت کہتے تھے۔ چنانچہ دوسرے ہی روز خدا کے فضل سے وہ سلسلۂ قادریہ میں داخل بھی ہو گئے۔ والحمدُللہ۔

مصری کونسل خانہ میں جو آثار ظاہر ہوئے وہ محض اللہ تعالیٰ کا فضل تھا۔ اور کُل سفر میں جا بجا و قتاً فوقتاً حسبِ موقع فضل کے آثار برابر ظاہر ہوتے رہے اور ہمارے ایمان کو تقویت پہنچاتے رہے۔ وَالحَمدُ لِلّٰہِ حَمداً کَثِیراً۔ تاہم انجام ظاہر ہے ہزاکسلنسی کونسل اور آنریبل چانسلر کا شکریہ ہر طرح واجب ہے۔ اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے۔ آمین۔